مسلمانوں کو اپنے جال میں پھانسا جائے، اسلام کو بدنام کیا جائے اور دوسروں کو الو بنا کر اپنا الو سیدھا کیا جائے۔

قادیانیت کی صحیح اور سچی تصویر کو سمجھنے کے لئے قادیانی لٹریچر اور قادیانیوں کے تعلقات ومراسم سے بھی واقفیت ضروری ہے، قادیانیوں کا اصل منشا صرف یہ ہے کہ مادی دولت کے حصول کے لئے اسلام کو "بلی کا بکرا بنا دیا جائے" چنانچہ صیہونیت کی تعلیم اور صیہونی مقاصد میں تعاون جس قدر قادیانیوں سے ملا ہے وہ ڈھکی چھپی بات نہیں ہے، دینی فہم رکھنے والوں پر بھی یہ بات مخفی نہیں ہے کہ قادیانیت دراصل صیہونیت کا چربہ ہے، پروفیسر خالد شبیر صاحب نے تحریک ختم نبوت کے ترجمان "نقیب ختم نبوت" میں تحریر فرمایا ہے کہ

"اسلامی عقائد میں تحریف اور عیسائیت کی تکذیب کے ساتھ قادیانیوں نے اپنی تحریروں کے ذریعے یہودی مذہبی نظریات کا احیاء کیا ہے، قادیانیوں نے یہودیوں کو خوش رکھنے کے لئے جہاں مسلمانوں کی دل آزاری کی ہے وہیں پر انہوں نے یہودیوں کی خوشنودی کی خاطر اور صیہونیوں کا قرب حاصل کرنے کیلئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر وہ تمام الزامات عاید کئے جو یہودی حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر روز اول سے لگاتے چلے آئے ہیں، قادیانیوں نے اس سلسلہ میں حضرت مریم علیہا السلام کو بھی معاف نہیں کیا جن کے تقدس اور احترام کی گواہی قرآن کریم سے بھی ملتی ہے، مرزا قادیانی نے یہودیوں کی تقلید کرتے ہوئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مرتبے کو کم کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا اور اپنی شان کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے بڑھانے کے لئے زمین وآسمان کے قلابے ملا دئے، ان تمام جسارتوں کا مقصد صرف اور صرف یہ تھا کہ صیہونیت کا قرب حاصل ہو، ان کا اعتماد حاصل کرکے ان کی مالی معاونت سے قادیانیت کے فروغ کی راہیں تلاش کی جائیں اور بلاد اسلامیہ میں یہودیوں کی سازشوں کو کامیاب بنانے کے لئے کام کیا جائے۔

علامہ اقبال سمیت عرب دنیا کے اسلامی اسکالروں کا بھی یہی خیال ہے چنانچہ عباس محمود العقاد، شیخ ابو زہرہ، شیخ محب الدین الخطیب، شیخ محمد المدنی جیسے بالغ نظر علماء یہی کہتے ہیں کہ قادیانیت

••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••

اور صیہونیت ایک ہی سکے کے دو رخ ہیں، یہ تحریک استعماریت کی ایک شاخ ہے“ (نقیب ختم نبوت)
یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اسلام کو جتنا نقصان مسلمانوں سے پہنچا ہے اتنا شاید کسی قوم سے نہیں پہنچا، شیطان ملعون نے مسلمانوں کی ایک بڑی جماعت کو مختلف تاویلات وتلبیسات کے ذریعہ راہ مستقیم سے بہکانے میں پوری طاقت جھونک دی کیونکہ شیطان نے خدا تعالیٰ سے بنی نوع انسان کو بہکانے اور راہ راست سے ہٹانے کی اجازت لے لی تھی اور اللہ تعالیٰ سے عرض کیا تھا ”قال رب فانظرنی الی یوم یبعثون“ اور شیطان لعین کی اس درخواست پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا تھا ”فانک من المنظرین الی یوم الوقت المعلوم“ شیطان نے پھر اپنے عزائم اور ارادوں کو ظاہر کرتے ہوئے عرض کیا ”قال فبعزتک لاغوینہم اجمعین، الا عبادک منہم المخلصین“ پھر اللہ تعالیٰ نے شیطان اور اس کی ذریت کو دھمکی آمیز لہجے میں فرمایا تھا ”قال فالحق والحق اقول. لأملئن جہنم منک وممن تبعک منہم اجمعین“ (پ۲۳،ص)
مذکورہ قرآنی شہادت کی روشنی میں یہ حقیقت واضح ہوجاتی ہے کہ شیطان تا قیامت اللہ کے نیک بندوں کو بہکاتا، پھسلاتا اور راہ خدا سے درماندہ کرنے کی کوشش کرتا رہے گا اسی طرح یہ بھی معلوم ہوا کہ اللہ کے نیک بندے شیطانی مشن سے محفوظ و مامون رہیں گے اور جو لوگ شیطانی تحریک کا حصہ بن جائیں گے تو ان ہی لوگوں سے جہنم کو بھر دیا جائے گا۔

موجودہ دور کی اسلام دشمن تحریکات، کفار و یہود کی نت نئی سازشیں، ہنود کی اسلام دشمن سرگرمیاں، عیسائی تخریب کاریاں، اپنوں کی دل آزاریاں، باطل منصوبہ بندیاں، مسلمانوں کو اسلام سے بدظن وبرگشتہ کرنے کی حکمت عملی، محض دولت کے حصول، اقتدار کے لالچ، جاہ کے عفریت، شہرت کے فریب اور انا کی وقتی تسکین کیلئے غیرت وحمیت کے جنازے نکالنے کا ایک نہ ختم ہونے والا تسلسل وجود میں آچکا ہے، ذرا ذرا سی بات پر اپنی جماعتیں اور جمعیتیں بنانے کا زور برساتی مینڈکوں کے شور کی طرح بڑھ رہا ہے۔ اسلام کے نام پر اسلام کو ختم کرنے کی لاتعداد جمعیتیں اور تحریکات وجود میں

آچکی ہیں، کچھ لوگ فروعات کو لے کر میدان میں کود پڑے ہیں، کچھ نے مسائل کے بازار میں فضائل کی دوکانیں چکانی شروع کردی ہیں، وہ اقوام جو ایک دوسرے کی ازلی دشمن تھیں (اور اندرخانہ اب بھی ہیں) لیکن اسلام اور مسلمانوں کو زیر کرنے کیلئے ایک ہوچکی ہیں، عیسائی بھی یہودیوں کے خیر خواہ نہیں ہوسکتے، یہودی ہمیشہ عیسائیوں کے بدخواہ رہیں گے یہ قرآنی شہادتیں ہیں لیکن آج یہ دونوں اقوام مل کر پرانی رنجشیں پس پشت ڈال کر متحد ہوکر اسلام کے خلاف صف آرا ہیں اور پس پردہ یہ منصوبے بھی بنا رہی ہیں کہ اسلام کے قلعے میں عقب سے نقب لگانے کے لئے گھر کے بھیدی اور مکان کے مکین سود مند ثابت ہوں گے اس لئے مسلمانوں ہی کے طبقے سے بعض بے ضمیر افراد اغیار کی سازشوں کا شکار ہوکر اسلام کو نقصان پہنچاتے رہے ہیں، شاہ فیصل مرحوم کے قاتل جمال و کمال کے فرسودہ و شولیدہ افکار، جنرل ضیاء کی موت، شمالی اتحاد کے سیاہ کارنامے، کردوں کے باغیانہ تیور، الفتح کے جانبازوں کی دردگیاں، جعفر و صادق کی ضمیر فروشیاں، مشرقی پاکستان کی مغربی پاکستان سے کشیدگیاں و مختلف اسلامی ممالک کے حکمرانوں کی عیش پرستیاں روشن دل اور روشن فکر رکھنے والوں پر مخفی نہیں ہیں اور آج اسلام کو حقیقی معنوں میں اپنوں ہی کی بے توجہی و غفلت سے نقصان پہنچ رہا ہے۔

برصغیر میں باطل تحریکات کا زیادہ ہی زور ہے، وجہ یہ ہے کہ اسلام کی اصلی تصویر اور سچی شبیہ اگر کسی جگہ مل سکتی ہے تو وہ برصغیر ہے، باطل ادیان و مذاہب نہیں چاہتے کہ اسلام اپنے صحیح خد و خال کے ساتھ ابھر سکے، اسی لئے ڈالر و یورو اور سنہرے سکوں کے لالچ دے کر مسلمانوں کی صفوں میں دراڑ ڈالنے کی مذموم کوششیں یہاں پہلے کی طرح اب بھی نسبتاً جاری ہیں۔

ختم نبوت کا منکر کوئی بھی ہو اور کہیں بھی ہو کافر ہے، اس پر علماء امت کا اتفاق ہے لیکن محض یہ تصور کرلینا کہ ختم نبوت کے منکرین صرف قادیانی ہیں یہ غلط ہے، موجودہ دور میں قادیانیوں کے علاوہ بھی ایک ایسا طبقہ ہے جو منصوبہ بندی اور پوری رازداری کے ساتھ ختم نبوت کا منکر ہے چنانچہ کتاب "الحکومة الاسلامية" میں ہے۔

--------

''ہمارے مذہب کی ضروریات میں داخل ہے کہ کوئی فرشتہ اور رسول ہمارے بارہ اماموں کی عظمت کا مقابلہ نہیں کرسکتا۔''

(الحکومۃ الاسلامیہ ص:۴۰)

کتاب حکومت اسلامیہ میں ایک دوسری جگہ لکھا ہے کہ

''تمام انبیاء بشمول حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں عدل و انصاف کے اصولوں کی تعلیم دینے اور مساوات قائم کرنے میں ناکام رہے۔'' (تعمیر حیات لکھنؤ ۱۰ر اگست ۱۹۸۰ء)

مذکورہ دونوں اقتباسات کے قائل شیعہ مذہب کے سرخیل خمینی صاحب ہیں اور ذیل میں انہیں کے پیروکار ملا باقر مجلسی کی ذہنیت ملاحظہ فرمائیں۔

''جب بارہواں امام ظاہر ہوگا تو سر سے پاؤں تک ننگا ہوگا اور دنیا اس کے ہاتھ پر بیعت کرے گی سب سے پہلے جو شخص اس کے ہاتھ پر بیعت کرے گا وہ محمد رسول اللہ ہوں گے (معاذ اللہ) (حق الیقین ص ۲/۳۴۷)

اسی طرح ایک اور شیعہ مصنف محمد بن مسعود عیاشی کے قلم سے یہ غلیظ عبارت نکلتی ہے۔

''حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ظاہر و باطن میں تضاد تھا'' (تفسیر عیاشی ۲/۱۰۱)

ایک اور کتاب ''حیات القلوب'' کی یہ عبارت بھی پڑھتے چلیں

''جس پیغمبر نے ولایت علیؓ کے اقرار میں توقف کیا اسے اللہ نے عذاب میں مبتلا کردیا'' (حیات القلوب مترجم اردو ۱/۵۶۸)

شیعی مصنفین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی پر کیچڑ اچھالنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی چنانچہ صرف ایک پیراگراف اتمام حجت کیلئے نقل کرتا ہوں۔

''پیغمبر حضرت علیؓ کے در کے بھکاری ہیں''۔ (خلعت تبرائیہ ۱/۱۰۲)

یہ چند مثالیں تو اسلام کے نام پر مسلمانوں کو دھوکہ دینے والے ایک فرقہ کی ہیں لیکن اگر تحقیق کی جائے تو دیگر فرقوں میں بھی ختم نبوت کے منکرین اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی پر طعن و تشنیع

کرنے والے مل جائیں گے جنہوں نے اپنے چہروں پر اسلام کا ماسک اور اپنی پیشانیوں پر ''مسلمانی'' کا لیبل لگا رکھا ہوگا لیکن ان کے کردار وگفتار کی تضاد بیانیاں، ضمیر کی بے حسی، قلم کی بے بسی اور فکر ونظر کے جمود وتعطل سے صاحبان فکر ودانش حقائق کا ادراک کر سکتے ہیں، عیاریوں اور مکاریوں کے نقاب اٹھا کر سیاہ کاریوں کے چہرے دیکھ سکتے ہیں اور بآسانی نفاق وریا کی قلعی کھل سکتی ہے۔

اخیر میں حکیم الامت حضرت تھانویؒ کی چند حکیمانہ گزارشات جو انہوں نے ارباب مدارس کو مخاطب بنا کر ارشاد فرمائی تھیں محض اس درد اور فکر کے ساتھ پیش کی جا رہی ہیں کہ کاش اہل مدارس حضرت تھانویؒ کی ان نصائح پر عمل کر کے اسلام کی حفاظت اور ترقی کا ذریعہ بن جائیں۔

حضرت تھانویؒ نے اپنی تحریرات اور تقریرات میں دینی مدارس کے ارباب اہتمام وانتظام کو بطور خاص واعظین اور مبلغین کے باقاعدہ نظم کا مشورہ دیا ہے، کیونکہ اسلام دشمن تحریکات کا چیلنج قبول کرنے کی طاقت، ان کے اعتراضات کا مدلل جواب اور کفر وطاغوت کے ہر وار کا مقابلہ بروقت دعوتی اور تبلیغی شعبہ جات ہی کر سکتے ہیں، چنانچہ مظاہر علوم سہارنپور کے ایک سالانہ جلسے میں دوران تقریر ارشاد فرمایا کہ:

(۱) ''میں نے اپنے تعلق کے بعض مدارس کو بار بار لکھا کہ جیسے آپ کے یہاں مدرسین کو تنخواہ ملتی ہے اور یہ تعلیم وتدریس گویا خاص تبلیغ ہے اسی طرح مدرسہ سے تبلیغ عام کا بھی انتظام ہونا چاہئے اور مدرسہ کی طرف سے تنخواہ دار مبلغ رکھے جائیں اور ان کو اطراف وجوانب میں بھیجا جائے اور ان کو تاکید بھی کی جائے کہ چندہ نہ مانگیں صرف احکام پہنچائیں''۔ (مظاہر الاقوال: ملحقہ دین ودنیا ص ۵۶۱)

انفاس عیسیٰ نامی کتاب میں حضرت تھانویؒ کا یہ ارشاد گرامی بھی ملاحظہ فرمائیں

(۲) ''میری رائے ہے کہ مدارس اسلامیہ جیسے دیوبند، سہارنپور کی طرف سے ہر جگہ مبلغ رہیں تمام ممالک کے ہر حصہ میں مستقل طور پر ان کا قیام ہو، باضابطہ نظم ہو اور دیگر ممالک میں مبلغ تیار کر کے بھیجے جائیں''۔ (انفاس عیسیٰ ص ۶۲۰/۲)

(۳) ''ہر اسلامی مدرسہ وانجمن کم از کم ایک واعظ بھی مقرر کرے اور یہ سمجھے کہ ضرورت تعلیم کے لئے

ایک مدرس کا اضافہ کیا، کیونکہ جس طرح مدرسہ کے معلمین طلبہ کے مدرسین ہیں اسی طرح واعظین عوام کے مدرسین ہیں اور اہل انجمن یہ سمجھیں کہ یہ تعلیم عوام کے لئے ان کی انجمن کی ایک شاخ ہے"

(تجدید تعلیم تبلیغ ص ۱۸۷)

(۴) "میں تمام اہل مدارس دینیہ کو رائے دیتا ہوں کہ ہر مدرسہ کی طرف سے کچھ مبلغ بھی ہونے چاہئیں، یہ سنت نبویہ ہے اور پڑھنا پڑھانا اسی مقصود کا مقدمہ ہے اصل مقصود تبلیغ ہی ہے"

(افاضات الیومیہ ص ۶/۳۸۹)

دینی مدارس میں طلبہ عزیز کی تعلیم وتربیت اس انداز پر ہونی چاہئے کہ وہ معترضین ومنکرین کو مطمئن کرسکیں، طلبہ کا ذہن ودماغ نمو کا طالب ہے، ان کے فکر کی بھٹی تشنگی محسوس کر رہی ہے اور اگر اس پہلو پر توجہ نہ دی گئی تو نتیجہ وہی ہوگا جو ان دریاؤں کا ہوتا ہے جس سے کھیتیاں سیراب نہیں کی جاتیں وہ دریا کسی جھیل یا سمندر میں جا گرتا ہے یا ریگستان میں جذب ہوکر رہ جاتا ہے، جن صلاحیتوں کو وقت پر استعمال میں نہیں لایا جاتا وہ صلاحیتیں اپنی سمتیں، فکر کے پیمانے، سوچ کے دریچے اور غور کی جہتیں بدل دیتی ہیں، جس طاقت کو بروقت قوم کی تعمیر وتشکیل کے لئے استعمال میں نہیں لایا جاتا اس کو وقت کی گردش، حالات کے مد وجزر اور موسم کے تغیرات تخریب کی طرف مائل کر دیتے ہیں اور جس مکان کو مکینوں سے خالی کر دیا جائے تو پرندے ان مکانوں میں اپنے گھونسلے بناتے ہیں اور شیاطین ان گھروں کو اپنا مستقر بنا لیتے ہیں۔

ضرورت ہے کہ اسلام کے بہترین دماغ کو بہترین تربیتی سانچے میں ڈھال کر قوم کی تعمیر وترقی کے لئے ناقابل تسخیر قلعہ تعمیر کیا جائے اور ایک فعال ومتحرک جماعت اور اس جماعت میں کام کرنے کی ایسی اسپیڈ Speed اور اسپرٹ Sprit پیدا کر دی جائے کہ زوردار آندھیاں اور خوفناک موجیں ان کے پائے ثبات میں لغزش نہ پیدا کرسکیں۔

☆☆☆

# انوارِ انوری

احوال و واقعات خاتم المحدثین حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ

قسط نمبر: 28

شیخ المشائخ حضرت مولانا محمد انوری

## قصیدہ معراجیہ

تبارک من اسری و علی بعبدہٖ | الی المسجد الاقصی الی الافق الا علی

بابرکت ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے کو راتوں رات مسجد اقصیٰ تک اور افق اعلیٰ تک سیر کرائی اور بلند مقام تک لے گیا۔

وفی حدیث ابن عباس رضی اللّٰہ عنہما عند احمد فلما اتی النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم المسجد الاقصی قام یُصَلّی فاذا النبیُّون اجمعون یصلون معہ

فتح الباری «جلد نمبر ۷ مصری ص ۱۴۶»

الی سبع اطباق الی سدرۃ کذا | الی رفرفٍ ابھی الی نزلۃٍ اُخری

ساتوں آسمانوں تک اور سدرۃ المنتہیٰ تک | خوبصورت رفرف تک و نزلۃ اخریٰ تک ایسے ہی سیر کرائی

وَسوّیٰ لہ من حفلۃ ملکیّۃ | لیشھد من ایات نعمۃ الکبری

اور فرشتوں کی ایک جماعت آپ کے ساتھ تھی | تا کہ آپ مشاہدہ کریں باری تعالیٰ کی نعمۃ الکبریٰ کی آیات کا

فی حدیث ابی سعید عند البیھقی فی ذکر الانبیاء الی باب من ابواب السماء الدنیا یقال لہ باب الحفظۃ وعلیہ ملکٌ یقال لہ اسمٰعیل تحت یدہ اثنا عشر الف ملک۔

«زرقانی جلد نمبر ۶ شرح مواہب الدنیہ مصری ص ۵»

و فی حدیث جعفر بن محمد عند البیھقی ایضًا یسکن الھواء لم یصعد

الی السماء قط و لم یہبط الی الارض قط الا یوم مات النبی صلی اللہ علیہ وسلم و فی حدیث ابی سعید عند البیھقی فی الدلائل و بین یدیہ سبعون الف ملک مع کل ملک جندہ مأت الف ﴿فتح الباری جلد نمبر ۷ ص ۱۴۵﴾

و فی روایۃ لابی سعید فی شرف المصطفیٰ انہ اتی بالمعراج من جنۃ الفردوس وانہ منضد باللؤلؤ وعن یمینہ ملئکۃ وعن یسارہ ملائکۃ۔

| | |
|---|---|
| براق یساوی خطوہ مد طرفہ | اُتیح لہ و اختیر فی ذلک المسری |
| ایسا براق کہ اس کا قدم برابر تھا جہاں پر اس کی نظر جاتی | آپ کیلئے مقرر کیا گیا اور اس سیر گاہ میں پسند کیا گیا |
| وابدی لہ طیّ الزمان فعاقہ | رویدا عن الاحوال حتاہ ما اجری |
| اور زمانے کا چکر آپ کے لئے ظاہر ہوا پس اس کی رفتار کو روک دیا | تھوڑی دیر کے لئے (اپنے چکر سے) حتٰی کہ وہ زمانہ چلا |
| وکانت لجبریل الامین سفارۃ | الی قاب قوسین استوی ثم ما اقصیٰ |
| اور حضرت جبریل علیہ السلام سفیر تھے | قاب قوسین تک (ٹھہر گئے) پھر انتہٰی تک نہیں گئے |

ثم علا بہ فوق ذلک بما لا یعلمہ الا اللّٰہ حتیٰ جاء سدرۃ المنتہیٰ ودنا الجبّار ربّ العزۃ فتدلّی حتی کان منہ قاب قوسین او ادنی فاوحیٰ اللّٰہ الیہ فیما یوحی اللّٰہ خمسین اے صلوۃ علی امتک کل یوم ولیلۃ ثم ھبط حتی بلغ موسیٰ فاحتبسہ موسیٰ فقال یا محمد ماذ اعھد الیک ربک قال عھد الیّ خمسین صلوۃ۔

﴿بخاری شریف جلد ثانی ص ۱۱۲۰﴾

| | |
|---|---|
| اذا خلف السبع الطباق ورائہ | وصادف من اولی لرتبتہ المولی |
| جب ساتوں آسمانوں کو آپ نے اپنے پیچھے چھوڑ دیا | اور آپ نے پایا جو کچھ آپ کے رتبے کے مطابق اللہ تعالیٰ نے آپ کو عطا کیا تھا جو کچھ عطا کیا تھا |

حافظ ابن حجر عسقلانی نے اپنے قصیدے میں فرمایا ہے ۔ کذا فی المعانیہ

| | |
|---|---|
| نبی خصّ بالتقدیم قدماً | و آدم بعد فی طین وماء |
| علٰے ودنا دجاز الی مقام | کریم خصّ فیہ بالاصطفاء |

بدا بقمر یبدو فی النجوم          من الاصحاب اهل الاقتداء

ولم یر ربّه جهراً سواه          یسرّ فیه جلّ عن امتراء

﴿تحیۃ الاسلام مع عقبانۃ الاسلام ص ۳۹﴾

وکان عیاناً یقظۃ لا یشوبه          منام ولا قد کان من عالم الرؤیا

اور عروج بیداری کی حالت میں تھا          ملاوٹ نہیں تھی نیند کی اور نہ تھا خواب کے عالم سے

اور شیخ اکبرؒ نے بیداری کی حالت میں رؤیا کے حاصل ہونے کی تصریح کی ہے اور شرح مواہب الدنیہ۔ زرقانی مصری جلد نمبر ۶ ص ۱۱۹ میں بھی ابن المنیر نے نقل کیا ہے ص ۲۲۵ ج ۸۔

شرح مواهب اللدنیه للزرقانی۔ العیان بکسر العین المشاهده

قد التمس الصدیق ثم فلم یجد          وصحح عن شداد البیهقی کذا

یعنی آپ ﷺ کے مقام پر تلاش کیا حضرت صدیق نے نہیں آپ کو نہ پایا          اور اس کو صحیح فرمایا حضرت شداد بن اوس سے امام بیہقی نے اسی طرح

اور یہ روایت طبرانی اور بزار میں بھی ہے اور جلد ۳ ص ۱۲ پر امام ابن کثیرؒ نے اپنی تفسیر میں بھی اس کو ذکر کیا ہے۔ اور فرمایا ہے کہ امام بیہقی نے اس کی اسناد کو صحیح فرمایا ہے اور زوائد ہیثمی میں بھی ہے۔ اور انہوں نے بھی اس حدیث کو صحیح فرمایا ہے۔ اور دلائل میں بھی ہے جیسا کہ امام زرقانی نے فرمایا ہے کہ انہوں نے بھی اس حدیث کو صحیح فرمایا ہے۔ اور فتح الباری جلد ۷ ص ۱۲ میں بزار اور طبرانی کا حوالہ دیا ہے۔ اور دیکھو شفا قاضی عیاضؒ

رای ربّه لما دنا بفؤاده          ومنه سری للعین مازاغ لا یطغیٰ

جب آپ ﷺ قریب گئے تو اپنے رب کو دیکھا اپنے قلب مبارک سے (زرقانی ج ۶ ص ۵ ما کذب الفؤاد ما رای)          اور قلب سے رؤیت سرایت کر گئی آنکھ تک جو کہ مازاغ تھی اور ما طغیٰ تھی۔ نہ آنکھ نے تجاوز عن الحد کیا اور نہ بھگی

رای نوره انیٰ یراه مؤمّل          و اوحیٰ الیه عند ذاک بما اوحیٰ

اور آپ نے باری تعالیٰ کے نور کو دیکھا اور امید کرنے والا کہاں دیکھ سکتا ہے اس کو          اور باری تعالیٰ نے اس وقت آپ پر وحی کی جو بھی وحی کی

بحثنا فقال البحث اثبات رویة          لحضرته صلی علیه کما یرضیٰ

******************************************************

ہم نے بحث کی اور بحث کا انجام یہ ہوا کہ باری تعالیٰ کی رؤیت آپ ﷺ کی جناب کے لئے آپ ﷺ پر اللہ تعالیٰ درود بھیجے
ثابت کی جائے جیسا کہ راضی ہو

وسلم تسليما كثيرا مباركاً كما بالتحيات العلي ربه حيّٰى

اور سلام بھیجے اللہ تعالیٰ بہت بہت سلام جس کے ساتھ برکتیں کی ہوں جیسا کہ التحیات اللہ والصلوات والطیبات سے آپ ﷺ نے اپنے رب کو سلام کیا

یہ مرقات شرح مشکوٰۃ ص ۳۳۱ ج ۲ میں ابن مالک نے سارا قصہ نقل کیا ہے

قال ابن ملك روى انه صلى الله عليه وسلم لما عرج به اثنى على الله تعالى بهذه الكلمت فقال الله تعالى السلام عليك ايها النبي ورحمة الله و بركاته، فقال عليه السلام السلام علينا وعلى عباد الله الصالحين فقال جبريل اشهد ان لا اله الا الله و اشهد ان محمداً عبده ورسوله وبه يظهر وجه الخطاب وانه على حكاية معراجه عليه السلام في آخر الصلوة التي هي معراج المومنين ﴿ص ۱۱۱ عمدة القاری جلد ۶ مصری﴾

قال الشيخ حافظ الدين النسفيؒ التحيات عبادات القولية والصلوات العبادات الفعلية والطيبات العبادات المالية ﴿عمدة القاری ج ۳ ص ۱۱۲﴾

كما اختاره الحبر ابن عم نبينا واحمد من بين الايمته قد قوّى

رؤیت کا ہونا اختیار کیا ہے ہمارے نبی ﷺ کے چچا زاد بھائی حبر الامۃ ترجمان القرآن حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے۔ اور اماموں میں سے امام احمد بن حنبل نے اسی کو قوی کہا ہے۔ نیز نسیم الریاض جلد ۱ ص ۴۹ مطبوعہ کلکتہ میں بھی ہے

ف: امام احمد بن حنبلؒ نے ایک مرفوع حدیث بھی بیان فرمائی ہے
﴿مسند احمد اور زرقانی شرح مواہب المدینہ ص ۱۱۹ جلد ۶﴾

ف: في الاوسط باسناد قوي عن ابن عباس قال رأى محمد ربه مرتين و من وجه آخر قال نظر محمد الى ربه جعل الكلام لموسى والخلة لا براهيم والنظر لمحمد ﷺ فاذا تقرر ذالك ظهر ان المراد ابن عباس هنا بروية العين

المذکورۃ. جمیع ما ذکر صلی اللہ علیہ وسلم وھکذا

﴿زرقانی ج۶ وابن کثیر ج ۳ زرقانی جلد۶ ص۳ فتح الباری ج۸ ص ۴۳۱ مصری عمدۃالقاری ج۱۷ ص ۳۰ و فی البخاری ص ۵۵۰ ج اول. عن عکرمۃ عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنھما ص ۵۵۰ فی قولہ تعالی و ما جعلنا الرؤیا التی اریناک الافتنہ للناس قال ھی رویا عین﴾

فقال اذا ما اظروزی استبانہ — واہ رای المولی فسبحان من اسری

پس آپ نے فرمایا (یعنی امام احمد ابن حنبلؒ نے جبکہ امام مروزیؒ نے آپ سے بیان کرایا دریافت کیا — اس کو دیکھا ہے آپ نے فرمایا کہ ہاں آپ نے اپنے مولا کو دیکھا ہے پس پاک ہے وہ ذات جو لے گیا اپنے بندے کو راتوں رات

فتح الباری جلد۸ ص ۴۳۱ مصری۔ بخاری ج۲ ص ۱۱۰۲ میں کئی دفعہ آیا ہے

فاذا رایت ربی وقعت لہ ساجدا فی کتاب السنۃ عن اسحاق بن منصور بن بھرام الکوسج التمیمی المروزی نزیل نیسا بو راحدالائمۃ الحفاظ الثقات روی عنہ الجماعۃ سوی ابو داؤد قال الخطیب کان فقیھًا عا لماً وھو الذی دوّن المسائل عن احمد مات سنتہ احدیٰ و خمسین وماتین

﴿زرقانی شرح مواھب اللدنیہ جلد۶ ص ۱۱۹ مصری﴾

رواہ ابو ذر بان قد رأیتہ — وانی اراہ لیس للنفی بل ثنیا

اور حضرت ابوذر غفاریؓ نے اس کو روایت کیا ہے کہ آپ نے ذات باری تعالیٰ کو دیکھا ہے — اور انی اراہ نفی کے لئے نہیں ہے بلکہ نفی کیلئے ہے امام بیہقی نے بھی یہی فرمایا ہے

نعم رویۃالرب الجلیل حقیقۃ — یقال لھا الرؤیا بالسنہ الدنیا

ہاں رب جلیل کی رویت ایک ایسی حقیقت ہے — کہ اسی کو رویا کہا جاتا ہے دنیا کی زبانوں میں

(فتح الباری) عبداللہ ابن عباس فرماتے ہیں رویا عین کتاب التعبیر فتح الباری ج ۲ ج ۷ ص ۱۳ از زرقانی ج ۶۔ امام ابن کثیر ج ۱۳ ص ۱۱ ص ۱۴

..........................................................

عمدۃ القاری ج ۷ ص ۳۰ قیدیہ للاشعار بان الرویا بمعنی الرویۃ فی الیقظۃ

والا فمرای جبریل عوادۃ — ولیس بدیعاً شکلہ کان اذ اوفی

ورنہ پس حضرت جبریل کا دیکھنا تو کئی بار تھا — یہ کوئی نئی بات نہیں تھی خواہ کسی شکل میں دیکھا ہو

﴿بعض نے لکھا ہے کہ حضرت جبرئیل ۲۴ ہزار مرتبہ نازل ہوئے﴾

وذالک فی التنزیل من نظم نجمہ — اذا ما رعیٰ الراعی و مغزاہ فلیوفی

اور یہ یعنی رؤیت کا مسئلہ قرآن شریف میں سورۃ النجم میں ہے — جب کہ رعایت کرنے والا غور کرے اور اصل مقصود کو پورا کرے

وکان ببعض ذکر جبریل فانسری — الی کلہ والطولُ فی البحث قد عنیٰ

اور بعض طریقوں میں حضرت جبریل کا ذکر ہے — یہ کل کی طرف سرایت کر گیا اور بحث کے طول نے تھکا دیا

وکان الی لاقصی سری ثم بعدہ — عروجاً بجسمٍ ان من حضرۃ اخریٰ

مسجد اقصیٰ تک تو اسرا تھی پھر اس کے بعد — جسم کے ساتھ عروج تھا ہاں دوسرے دربار تک

عروجا الی ان ظللتہ ضبابۃ — ویغشی من الانوار اباہ ما یغشیٰ

عروج یہاں تک تھا کہ آپ کو ایک بڑی نیند ڈھانپ لیا — اور انوارات نے آپ کو ڈھانپ لیا جس طرح کہ ڈھانپ لیا

ویسمع للاقلام ثم صریفھا — ویشہد عیناً مالہ الرب قد سوّیٰ

اور آپ وہاں صریف الاقلام سنتے تھے صریف الاقلام یعنی قلموں کے چلنے کی آواز — اور اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کرتے تھے جو کچھ بھی اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے تیار کیا تھا

ومن عض فیہ من ھنات تفلسف — علیٰ جرف ھارٍ یقارن ان یردیٰ

اور جو آدمی فلسفہ کی نمایاں باتوں کو دانتوں سے کاٹے — وہ ایسی گھاٹی پہ جو گرا ہی چاہتی ہے قریب ہے کہ وہ ہلاک ہو جائے

کمن کان من اولا دما جوج فادعی — نبوتہ بالغی والبغی والعدویٰ

جیسا کہ وہ آدمی جو یا جوج ماجوج کی اولاد سے ہے پس اس نے دعویٰ کر دیا — اپنی نبوت کا اپنی گمراہی سے بغاوت اور تعدی سے

ومن یتبع فی الدین اھواء نفسہ — علیٰ کفرہ فلیعبد اللات والعزیٰ

اور جو آدمی دین میں اپنی خواہشات کا اتباع کرتا ہے — وہ اپنے کفر میں لات و عزیٰ کو پوجتا پھرے

☆☆☆

# تخلقوا باخلاق اللّٰہ

خطبہ جمعہ حضرت مولانا حبیب الرحمن لدھیانوی ۔۔۔ جمع وترتیب مولوی محمد انس

اما بعد: وما اصابکم من مصیبة فبما کسبت ایدکم ویعفوا عن کثیر: اللہ تعالیٰ نے انسان کو پیدا کرنے کے بعد احکام دیکر آزاد چھوڑ دیا، احکام کا پابند تو کیا لیکن پابندی میں ہر کسی کو مختار بنا دیا کہ تمہارے اعمال پر جزائے خیر وسزائے عقوبت مرتب ہوگی، دنیا عقبیٰ میں نیکی کا بدلہ اچھائیوں میں اور اعمال بد کا صلہ مشکلات وسزائے جہنم ہوگی۔

اللہ تعالیٰ نے اس دنیا میں ہر کسی کو ملے جلے ماحول میں پیدا کیا، کبھی تکالیف، کلفتیں، رنج وغم مشکلیں دے دیں، کبھی آسائش وراحتیں، سکون ولذتیں، کبھی مال دے دیا، کبھی چھین لیا، کبھی جاہ ومنصب عنایت فرما دیا تو کبھی رکاوٹ پیدا کردی، غرض ہر کسی کو ایک مقام پر نہیں رکھا الا ماشاء اللہ جو کچھ حسب مشیت خدائے تعالیٰ ہوں۔

دنیا میں اچھے اور ناموافق ایام انسان پر آتے ہیں بھلے ایام کی بدولت اس دنیا میں شوکت وعزت مل جاتی ہے، پھر نخوت وغرور میں آکر ابن آدم اترانے لگتا ہے، یہ خدائی صفات اس متکبر ذات ہی کے ساتھ خاص ولازم ہیں، بندہ عاجز تر ہے، ان اوصاف کے حاملین اللہ تعالیٰ کو ناپسند ہیں، جن کی پاداش میں کوئی مصیبت یہیں دنیا میں مل جاتی ہے عمل کا بدلہ یہیں ملا، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں یہ سب تمہارے اپنے کئے کا بدلہ ہے، یہ سب کچھ تب ہی ہے جب بندہ اپنی مرضی وچاہت سے کرتا ہے، اپنے آپ کو جتانے کی کوشش کرتا ہے مگر جب اللہ کی مرضی وچاہت سے کرتا ہے تو اللہ فرماتے ہیں میری کریم ذات ایسی ہے کہ ویعفوا عن کثیر اکثر میں معاف کر دیتا ہوں،

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تخلقوا باخلاق اللہ کہ اپنے اندر اللہ کا اخلاق پیدا کرو، اللہ کا اخلاق اللہ سے قرب ونزدیکی سے ملتا ہے کیونکہ ضابطہ ہے کہ جتنا کسی کو کسی سے قرب وجوار وصال وملاپ ہوگا اتنے ہی اسرار وبھید اس پر آشکارا ہونگے، اللہ کا اخلاق ہر کسی کو سب کیلئے مساوی کرنا ہے، جیسے دنیا میں اللہ کو

کوئی زبان سے تسلیم کرے نہ کرے منہ سے اقرار تو ہو ہی جاتا ہے۔ کیونکہ ہر انسان فطری طور پر اللہ تعالیٰ سے الفت و محبت کرتا ہے، مشرکین و کفار کے فسق و فجور میں مبتلا ہونے کے باوجود اور عقائد باطلہ و اعمال فاسدہ اپنانے کے باوجود بھی حق تعالیٰ کی عظمت و محبت کا دعویٰ سب میں مشترک ہے، اپنے عقیدے عندیہ کے موافق اسکی جستجو و رضا جوئی کیلئے عبادت کرتے ہیں گویا اپنی مرضی سے کرتے ہیں، حق تعالیٰ کی ذات ضرورت مند نہیں ہے۔

## اللہ کی ذات مسلم غیر مسلم سب کیلئے برابر ہے،

اللہ تعالیٰ کے اخلاق کیلئے ضروری نہیں کہ اپنے چاہنے والے کو زیادہ دے مگر عادۃ اللہ یہی ہے کہ اپنے چاہنے والوں کو اپنے پرستاران خواص کو کم ہی عنایت فرماتا ہے، جیسے حضور ﷺ کی ذات عند اللہ اتنی بابرکت و پسندیدہ ہے کہ کائنات میں اس جیسی ہستی نہ کبھی آئی اور نہ کبھی آئندہ تاحشر آئیگی حق تعالیٰ نے ان کو سب سے کم دیا، کئی ایام صبح و شام فاقے رہتے تھے ایک آدمی زوجہ مطہرہ کے پاس آیا کہ کھانے کو کچھ چاہیے زوجہ مطہرہ نے کہہ دیا کچھ موجود نہیں ہے جب کہ گھر میں گوشت رکھا ہوا تھا، واپس آ کر دیکھا تو وہ پتھر بن چکا تھا، روایت میں آتا ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اس نے کھانے کو مانگا تم نے دیا نہیں اللہ نے اسلئے اس کو پتھر بنا دیا۔ یہ اپنے خواصوں کو ابتلاء میں ڈالنے کی مثال ہے۔

## عزت و شرف

دنیا دار طبقہ دولت و ثروت جائیداد و املاک جات کو اپنے لئے باعث شرف و عزت سمجھتا ہے یاد رکھنا چاہیے یہ مال و بخت وقار و رتبہ کی برتری کا سبب نہیں بلکہ یہ تو اللہ کا ابتلاء و آزمائش ہے تجارت میں پھر بندے کو اختیار دیا، دیکھتے دیکھتے جب خسارے نقصان کے آثار دکھنے میں آئیں تو یہ اپنا کیا اور دھرا ہوتا ہے، ناشکری کا انجام ہے، چونکہ دنیا کا معاملہ اللہ نے دنیا کے ساتھ رکھا ہے تو خسارے کے ازالہ کیلئے فرمایا! اگر شکر کرو گے تو اور زیادہ دونگا۔ اللہ کا اخلاق یہ ہے کہ شاکرین کو گھاٹے و خسارے سے بچا کر نفع دے۔

## شیطان راز داں

...... شیطان کو کہا گیا سجدہ کر آدم کو سجدہ کر وہ اس نے انکار کیا کہ میں کیوں سجدہ کروں، میں

دی میری تخلیق آگ سے ہوئی آدم خاکی ہے، آگ مٹی سے اعلیٰ و افضل ہے، تو میں سجدہ کیوں کروں؟ بعدہ خدائے تعالیٰ نے فرمایا! فاخرج منہا فانک رجیم، تو نکل جا کیونکہ یقیناً تو مردود ہو چکا ہے، وان علیک لعنتی الیٰ یوم الدین، اور ہاں تجھ پر تا قیامت میری لعنت ہے۔

شیطان جنات میں سے ہے، اپنی عبادت/ریاضت/زہد وورع کیوجہ سے فرشتوں میں شامل ہو گیا اور مقربین کے ہمراہ رہنے لگا، حتیٰ کہ اطاعت و تقویٰ سے معلم الملکوت بنا دیا گیا یعنی فرشتوں کا بھی استاد، تو فرشتوں میں اٹھنے بیٹھنے کیوجہ سے جہت آدم کی طرف وہ لیکن سجدہ کا حکم لاگو ہوا گر نہ عدم تعمیل سجدہ کا جرم قطعاً اس پر عائد نہیں ہوتا، تو یہ سمجھ گیا کہ راندۂ درگاہ تو ہو چکا، پھٹکار تو پڑ چکی، پر خدائے تعالیٰ کے قرب و نزدیکی اس پر یہ راز افشا ہوا کہ جب اللہ تعالیٰ غضب وجلال میں ہوں غصہ وطیش کی وجہ سے سائل کو دھتکاتے نہیں، بے نیل مرام نہیں چھوڑتے کہ کوئی کہنے لگے کہ خدا نے عالم غضب وجلال میں میری فلاں درخواست حقارت سے ٹھکرا دی تھی۔ اسنے سوچا کہ اپنی بقیہ عمر عیش وعشرت نشاط وفرحت انگیزی میں کیوں نہ صرف کر دی جائے، تو خدائے تعالیٰ سے کہا ”انظرنی الیٰ یوم یبعثون“ خدایا مجھے تا حشر زندگی کی مہلت دیجئے کہ بقیہ حیات و زیست اپنی مرضی سے گذاروں، تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا! انک من المنظرین ”تجھے مہلت عطا کر دی گئی۔

ابلیس نے دلیل دی تھی کہ آگ خاک سے افضل ہے آج کتنے لوگ اس طریقہ، برہان وحجت پر شیطان کے پیروکار ہیں، ٹیلی ویژن، ریڈیو، دوسرے ذرائع مواصلات خبر رسانی پر بڑے وثوق واطمینان سے حجت بازی کرتے ہیں، مذہب اسلام پر براہین لامعہ، حجت سازی، مشاہدات بیان کرنے میں ذرا برابر نہیں گھبراتے، جن کے دامن سے مذہب اسلام کی مکمل کروضاحت ہو رہی ہوتی ہے، یہ کون سے انگریز کی پروردہ شاخ ثمر ہیں، جس کی تقلید میں تن من دھن لٹا کر تباہ کر دیے، پاکی ناپاکی کا تصور یکساں ہے، یقیناً یہ لوگ صفحۂ اسلام پر ایک سیاہ دھبہ ہیں جو اوراق تواریخ میں صدیوں تک آسانی سے گھستا بھی نہیں۔

جتنا اللہ کا قرب نبی ﷺ کو حاصل تھا اتنا امت میں اور کسی کو حاصل نہیں ہوا، آپ ہی کی ذات کیوجہ سے حضرت ابوبکر صدیق ؓ کو حاصل ہوا، انکے بعد فاروق اعظم کو، اور انکے بعد عثمان غنی ؓ کو بعدہٗ علی المرتضیٰ حیدرؓ کو۔

--------

## اللہ کا راز

حضرت امام احمد ابن حنبلؒ قاضی عیاضؒ کی مجلس میں جایا کرتے تھے کسی نے عرض کیا حضرت آپ جیسے لوگ ان کی مجلس میں جاتے ہیں؟ تو امام احمد بن حنبلؒ نے فرمایا! قاضی عیاض کو جتنی اللہ کی معرفت حاصل ہے اتنی میرے پاس نہیں، جتنا زیادہ اللہ کا قرب حاصل ہوگا اتنے زیادہ راز افشا ہونگے۔

حضرت علی المرتضیٰؓ ایک آدمی کو قتل کرنے لگے تو اس آدمی نے حضرت علیؓ کے منہ پر تھوک دیا، علی المرتضیٰؓ نے فوراً چھوڑ دیا کسی نے دریافت کیا حضرت چھوڑ کیوں دیا؟ جواب ملا کہ اول تو میں اس کو اللہ کیلئے قتل کر رہا تھا مگر جب اس نے تھوکا تو خیال آیا کہ اب اگر اس کو ماروں گا تو لوگ کہیں گے کہ علی نے ذاتی ضد وعداوت میں آ کر اس کو قتل کر دیا، یہ خشیت وخوف الٰہی حضرات صحابہ کو نبی ﷺ کی وجہ سے حاصل ہوا۔

# و ما اصابکم من مصیبۃ فبما کسبت ایدیکم الخ

جو تم اعمال کرتے ہو وہ سب تمہارے اپنے ہاتھوں کی پونجی ہوتی ہے۔لوگ کہتے ہیں فلاں حاکم ہم پر مسلط ہو گیا جس کی وجہ سے ہم مجبور ہیں لاچار ہیں، نہیں ہم نے خود انہیں ووٹ دیکر منتخب کیا اپنی مرضی سے تو کوئی نہیں آتا۔

۱۹۶۳ء میں روس نے اپنی چاند گاڑی چاند پر روانہ کی، اس پر ایک کتا بھی بھیج دیا، خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ وہ چاند پر نہ پہنچ سکی، حضرت مولانا غلام غوث ہزاروی نے فرمایا! شکر ہے کہ وہ چاند پر نہ پہنچ سکی ورنہ چاند والی مخلوق کہتی کہ شاید زمین والی مخلوق نے اپنا منتخب نمائندہ بھیجا ہے، شاید ارضی مخلوق کی شکل وشباہت ایسی ہے جیسے اس کی، گویا ہمارے اعمال جیسے ہونگے ویسے ہمارے نمائندے ہونگے۔

آج ہمارے اعمال بد کی وجہ سے ہم پوری دنیا میں ذلیل ہو رہے ہیں، خاص طور پر اسلامی ممالک غیروں کے آگے جھکنے کی وجہ سے ذلیل وخوار ہو رہے ہیں، ہمارے حکمران پہلے سے زیادہ خراب مسلط ہو رہے ہیں، یہ صرف اور صرف ہمارے اعمال کی سزائیں ہیں۔

آج ہم سب مسلمانوں کو اجتماعی توبہ کی ضرورت ہے، اللہ کو گڑگڑا کر منانے کی ضرورت ہے تاکہ ہم اس کے عذاب سے بچ کر راحت پا سکیں۔ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عطا فرمائے

••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••

# خواتین کے صفحات

## خادمۃ القرآن

### بہترین عورت کے دو خاص اوصاف

وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر نسآء رکبن الابل صالح نسآء قریش احناہ ولد صغرہ وارعاہ علی زوج فی ذات یدہ «رواہ البخاری ومسلم»

ترجمہ: حضرت ابوھریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو عورتیں اونٹ پر سوار ہوئیں «عربی عورتیں» ان میں سب سے بہتر قریش کی عورتیں ہیں جو بچپن میں اولاد پر سب عورتوں سے زیادہ شفقت رکھتی ہیں اور شوہر کے مال کی سب عورتوں سے زیادہ نگہداشت رکھنے والی ہوتی ہیں «مشکوٰۃ المصابیح ص ۲۶۷ بحوالہ بخاری ومسلم»

تشریح: عرب میں مرد وعورت چونکہ سب ہی اونٹوں پر سوار ہوتے ہیں اس لئے عرب عورتوں کے تذکرہ میں حضور ﷺ نے اونٹوں پر سوار ہونے کا ذکر فرمایا۔ اس حدیث پاک میں عورتوں کی قابل تعریف دو باتوں کا تذکرہ فرمایا ہے۔ اوّل بچوں کو شفقت سے پالنا، دوم شوہر کے مال کی حفاظت کرنا یہ دونوں خصلتیں بہت اہم اور ضروری ہیں۔ اگرچہ اپنی اولاد کو محبت اور شفقت کے ساتھ پرورش کرنا عورت کی طبعی اور فطری عادت ہوتی ہے۔ لیکن صاحب رسالت ﷺ نے اس کی تعریف کر کے اسے بھی دینداری میں شامل فرما دیا۔

### شوہر کے مال کی حفاظت کرنا بھی ایمان کا تقاضا ہے

حدیث شریف میں قریشی عورتوں کی ایک یہ تعریف فرمائی کہ دوسری عورتوں کے مقابلہ میں شوہر کے مال کی حفاظت اور نگہداشت بہت زیادہ کرتی ہیں۔ معلوم ہوا کہ شوہر کے مال کی نگرانی اور حفاظت کرنا اور طریقہ وسلیقہ سے خرچ کرنا بہتر ہے اور انتظام کا لحاظ کرتے ہوئے گھر کے اخراجات

چلانا بھی دینداری کی بات ہے۔ شوہر کا کام ہے کمانا اور گھر میں لانا، وہ ہر وقت گھر میں نہیں بیٹھ سکتا۔ لامحالہ عورت کی تحویل میں مال چھوڑنا پڑتا ہے۔ اب یہ عورت کی دینداری اور سمجھداری ہے کہ اخراجات میں شوہر کی ہمدردی کرے، امانت داری کے ساتھ اپنے اوپر اور شوہر کی اولاد پر اور اس کے ماں باپ پر خرچ کرے۔



## ہمیشہ باوضو رہنے کی فضیلت

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: یا انس ان استطعت ان تکون ابدا علی وضوء فافعل اگر تم سے ہو سکے کہ ہمیشہ باوضو رہو تو ایسا کرو فان ملک الموت اذا قبض روح العبد وھو علی وضوء کتب لہ شہادۃ کیونکہ ملک الموت جب کسی ایسے بندہ کی روح کو قبض کرتے ہیں جو باوضو ہو تو اس بندہ کی موت شہادت کی موت لکھی جاتی ہے۔

کنز العمال میں حضرت خالد بن ولیدؓ سے ایک طویل حدیث نقل کی گئی ہے جس میں ہے کہ ایک شخص نے حضور ﷺ سے بہت سی خواہشات کا اظہار کیا اور پوچھا کہ میں ایسا ایسا کیوں کر بن سکتا ہوں ان میں ایک سوال یہ بھی تھا "احب ان یوسع علی فی الرزق قال دم علی الطہارۃ یوسع علیک فی الرزق"، میں چاہتا ہوں مجھ پر رزق میں کشائش کر دی جائے فرمایا: ہمیشہ وضو سے رہو رزق میں کشائش کر دی جائے گی۔



## صدقہ کی برکت

حضرت امام احمد ابن حنبلؒ اپنی سند کے ساتھ مسلم بن ابی الجعدؒ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: حضرت صالح علیہ السلام کی قوم میں ایک شخص لوگوں کو بہت ستایا کرتا تھا، لوگوں نے حضرت صالح علیہ السلام سے عرض کیا کہ آپ اس کے لئے بددعا کریں آپ نے فرمایا: جاؤ اس شخص سے

تمہاری کفایت کر لی گئی ہے۔ یعنی تم اس کے شر سے محفوظ ہو گئے ہو۔ مسلم بن ابی الجعدؒ کہتے کہ وہ شخص روزانہ لکڑیاں چننے جایا کرتا تھا چنانچہ وہ اس روز بھی اس ارادے سے نکلا۔ اس کے پاس دو چپاتیاں تھیں جن میں سے ایک اس نے کھائی اور دوسری صدقہ کر دی۔ غرض وہ گیا اور لکڑیاں چن کر شام کو صحیح سالم لوٹ آیا (اسے کچھ بھی نہیں ہوا) لوگوں نے حضرت صالح علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ وہ شخص تو لکڑیاں چن کر صحیح وسالم لوٹ آیا اسے کچھ نہیں ہوا۔ حضرت صالح علیہ السلام نے اُسے بلایا اور اس سے پوچھا کہ تم نے آج کیا عمل کیا ہے؟ اس نے کہا میں گھر سے چلا تو میرے پاس دو چپاتیاں تھیں جن میں سے ایک میں نے کھائی اور دوسری صدقہ کر دی۔ حضرت صالح علیہ السلام نے فرمایا، اچھا لکڑیوں کا یہ گٹھر کھولو۔ اس نے گٹھر کھولا تو دیکھا کہ اس میں ایک سیاہ سانپ درخت کے تنے کی مانند پڑا ہوا ہے اور اس نے اپنے دانت ایک موٹے تنے پر گاڑے ہوئے ہیں۔ حضرت صالح علیہ السلام نے فرمایا، اس نے جو چپاتی صدقہ کی تھی اس کی برکت سے یہ بچ گیا۔



## چار بیماریوں سے حفاظت کی دعا

آج کل جس تیزی سے بیماریاں پھیل رہی ہیں کسی سے مخفی نہیں۔ ایسی صورت حال میں ہمارے لئے ضروری ہے کہ ان دعاؤں کا اہتمام کریں جو احادیث مبارکہ میں مختلف بیماریوں سے حفاظت کے لئے وارد ہوئی ہیں۔ ذیل میں ایک مختصر دعا درج کی جاری ہے جو چار مہلک بیماریوں سے بچاتی ہے

﴿۱﴾ جذام (کوڑھ، اور ایسی بیماری جس میں اعضاءِ جسم گل سڑ کر الگ ہونے لگتے ہیں)

﴿۲﴾ جنون (پاگل پن جس کا عموی سبب ڈپریشن اور ٹینشن ہے)

﴿۳﴾ عمیٰ (اندھا ہونا)

﴿۴﴾ فالج

حدیث شریف میں آتا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں:

ہم حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر تھے کہ اچانک ایک بڑے میاں تشریف لائے جنہیں "قبیصہ" کہا جاتا تھا۔ حضور اکرم ﷺ نے ان سے فرمایا، تم نے آنے کی کیوں تکلیف کی جبکہ تمہاری عمر

بڑی ہوگئی ہے اور تمہاری ہڈیاں چورہ ہوگئی ہیں؟ بڑے میاں بولے یا رسول اللہ ﷺ میری عمر بڑی ہوگئی ہے میری ہڈیاں چورہ ہوگئی ہیں، میری ہمت کمزور ہوچکی ہے اور میری موت کا وقت قریب آچکا ہے حضور ﷺ نے فرمایا ذرا پھر کہنا کیا کہا؟ انہوں نے دوبارہ وہی بات عرض کی۔ حضور ﷺ نے فرمایا تمہاری اس بات کی وجہ سے آس پاس کے سب شجر وحجر رو دیئے ہیں۔ اپنی ضرورت پیش کرو تمہارے حق کی ادائیگی ضروری ہوچکی ہے۔ وہ بولے یا رسول اللہ ﷺ مجھے کوئی ایسی دعا تعلیم فرمادیں جس کی بدولت اللہ تعالیٰ مجھے دنیا وآخرت دونوں میں نفع عطا فرمائیں، دعا زیادہ لمبی نہ بتلائیں کہ میں بوڑھا آدمی ہوں مجھے کچھ یاد نہیں رہتا۔

فرمایا: تمہارے دنیاوی نفع کیلئے یہ مختصر عمل ہے کہ جب تم صبح فجر کی نماز سے فارغ ہوجاؤ تو تین مرتبہ یہ کلمات کہہ لیا کرو۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ ان کلمات کی برکت سے اللہ تعالیٰ تمہیں چار بیماریوں سے بچائیں گے۔ «۱» جذام «۲» جنون «۳» نمی «۴» فالج

«جواہر پارے، مکتبہ قاسمیہ»



## پہلے تولو پھر بولو

علامہ ابن جوزی فرماتے ہیں معافی بن زکریا نے حکایت بیان کی ہے کہ کہتے ہیں شیر، بھیڑیا اور لومڑی ایک دفعہ ساتھی بن کر شکار کیلئے نکلے، تینوں نے مل کر گدھے، ہرن اور خرگوش کو شکار کیا «شکار سے فارغ ہوکر» شیر نے بھیڑیے سے کہا ہمارے درمیان شکار تقسیم کردو، بھیڑیے نے کہا معاملہ تو بالکل صاف ہے گدھا تمہارے لئے ہے خرگوش لومڑی کے لئے اور ہرن میرے لئے ہے۔ شیر نے «یہ سنا تو» پنجہ مار کر بھیڑیے کی کھوپڑی اڑادی اور لومڑی کی طرف متوجہ ہوکر بولا خدا اسے ہلاک کرے تقسیم کے بارے میں کس قدر جاہل واقع ہوا ہے، پھر لومڑی سے کہا کہ تم تقسیم کرو، لومڑی نے کہا ابو الحارث «شیر کی کنیت ہے» یہ بات بالکل واضح ہے کہ گدھا آپ کے ناشتہ کے لئے، ہرن رات کے کھانے کے لئے اور خرگوش کا تحلل درمیان میں کرلیجئے۔ شیر بولا او کمبخت واہ تو نے کیا خوب فیصلہ دیا ہے، یہ تجھے کس نے سکھایا؟ لومڑی بولی میری نگاہوں کے سامنے جو بھیڑیے کا کٹا ہوا سر پڑا ہوا ہے «اس نے سکھایا»

تاریخ کے جھروکوں سے۔۔۔

# میدان یرموک میں جرجہ کا قبول اسلام

انتخاب ام محمد

یرموک کے میدان میں جب فریقین کی جانب سے پوری طرح صف آرائی ہوچکی تو جرجہ اپنی صف سے نکل کر درمیان میں آیا اور حضرت خالد بن ولیدؓ سپہ سالار لشکر اسلام کو آواز دی۔ حضرت خالد بن ولید تشریف لائے اور جرجہ کے متصل اس طرح کھڑے ہوگئے کہ دونوں کے گھوڑوں کی گردنیں مل گئیں ایک دوسرے کو امن دیدیا۔ جرجہ نے گفتگو شروع کی اور کہا میں آپ سے کچھ دریافت کرنا چاہتا ہوں، مجھ کو سچا جواب بلا کسی قسم کے دھوکے کے عنایت فرمائیے، کیونکہ شریف آدمی جھوٹ نہیں بولتا۔ حضرت خالد بن ولیدؓ نے فرمایا دریافت کرو میں جواب دونگا۔

جرجہ: کیا اللہ نے تمہارے نبی پر کوئی تلوار نازل فرمائی ہے اور نبی نے وہ تلوار تم کو دی ہے کہ جب اس سے دشمن پر حملہ کرتے ہو تو ان کو ہزیمت ہوجاتی ہے؟ (رسول اللہ ﷺ نے حضرت خالد بن ولیدؓ کو "سیف اللہ" یعنی خدا کی تلوار لقب عطا فرمایا تھا)

حضرت خالدؓ: اللہ تعالیٰ نے کوئی تلوار نازل نہیں فرمائی۔

جرجہ: پھر آپ کا نام سیف اللہ کیوں ہے؟

حضرت خالدؓ: اللہ تعالیٰ نے اپنے سچے نبی کو ہماری طرف بھیجا۔ اول تو ہم سب ان سے علیحدہ رہے اور پھر بعض نے ان کی تصدیق کی اور بعض نے تکذیب کی۔ میں بھی انہی جھٹلانے والوں اور مخالفوں میں تھا، لیکن اللہ تعالیٰ نے ہمارے دلوں کو پھیر دیا اور ہدایت کی۔ میں ایمان لے آیا۔ آپ ﷺ نے مجھے "سیف اللہ" کا خطاب عطا فرمایا اور میرے لئے نصرت و کامیابی کی دعا فرمائی۔ اس روز سے میرا نام "سیف اللہ" ہوگیا۔

---

ترجمہ: یہ تو آپ نے صحیح صحیح بتا دیا اب یہ فرمائیے کہ تم ہمیں کس چیز کی طرف بلاتے ہو اور کس بات کی دعوت دیتے ہو؟

حضرت خالدؓ: ہم اس بات کی طرف بلاتے ہیں کہ کلمہ شہادت پڑھو اور رسول اللہ ﷺ جو احکام لائے ہیں ان کو تسلیم کرو۔

ترجمہ: لیکن اگر کوئی اس بات کو نہ مانے؟

حضرت خالدؓ: تو وہ محصول ادا کرے اور مسلمانوں کے امن میں آجائے۔ مسلمان اس کی جان و مال کی

ایسی ہی حفاظت کریں گے جیسی اپنی کرتے ہیں۔

ترجمہ: اگر وہ اس کو بھی نہ مانے؟

حضرت خالدؓ: تو اول ہم اس کو مخالفت اور لڑائی کی اطلاع کرینگے اور اس کے بعد اس سے لڑائی کریں گے۔

ترجمہ: اگر کوئی تمہارے کہنے کو مان لے اور اسلام قبول کرلے؟

حضرت خالدؓ: ایسا شخص ہمارے مساوی ہوجاتا ہے اس کے حقوق ہمارے حقوق کے برابر ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے جو احکام نازل فرمائے ہیں ان میں اول اور آخر، ادنیٰ و اعلیٰ، شریف اور غیر شریف سب برابر ہیں۔

ترجمہ: یہ بات تو مستبعد ہے کہ وہ تمہارے برابر ہوجائے تم لوگ مقدم اور اسلام کی طرف سبقت کرنے والے ہو؟

حضرت خالدؓ: یہ سچ ہے کہ ہم سابق ہیں مگر ہم نے تو رسول اللہ ﷺ کو آنکھوں سے دیکھا ہے، فیض صحبت اٹھایا، معجزات دیکھے، آپ کی خدمت میں تمام امور کا مشاہدہ کیا ایسے امور دیکھ کر ہمارا مسلمان ہوجانا کچھ زیادہ فضیلت کی بات نہیں۔ جو شخص بھی ایسے حالات کا مشاہدہ کریگا، وہ بصدق دل ایمان لے آئے گا۔ ہاں جن لوگوں نے نہ یہ حالات دیکھے، نہ فیض صحبت اٹھایا اور نہ ان عجائب امور کا مشاہدہ کیا۔ وہ سچے دل سے دین اسلام میں داخل ہوگئے تو ہم سے افضل ہوگئے۔

ترجمہ: بے شک آپ نے صحیح فرمایا۔

****************************************

اس صاف اور بے لوث گفتگو نے جرجہ کو مسخر کر لیا اور وہ بجائے اس کے کہ مقابلہ کرتے حضرت خالدؓ سے اس امر کے خواہشمند ہوئے کہ مجھ کو اسلام کی تلقین کی جائے۔ حضرت خالدؓ ان کو اپنے خیمہ میں لے گئے اور غسل کے بعد دو رکعتیں پڑھوائیں۔ وہی قلب جو اسلام کے بغض سے پر تھا، مسخر ہو کر محبت خدا اور رسول ﷺ سے مالا مال ہو گیا تھا۔ جرجہ اسی وقت پچھلے پیروں میدان کارزار میں واپس ہو کر شہید ہو گئے۔

# حضرت معروف کرخیؒ کے اقوال

ایک آپؒ کے پاس ایک سائل آیا اور اس نے امداد کے لیے سوال کیا، لیکن اس وقت آپ کے پاس دینے کے لئے کچھ بھی نہ تھا۔ آپؒ نے اپنی جوتیاں اتار کر دے دیں۔ سائل نے ان جوتیوں کو بازار میں لے جا کر فروخت کر کے کوئی پھل خرید لیا۔ اگلے دن جب آپ کو اس بات علم ہوا تو آپ نے فرمایا "الحمد للہ"

ایک دفعہ حضرت معروف کرخیؒ روزے سے تھے کہ اس حالت میں ایک سقے کے پاس سے گزرے وہ کہہ رہا تھا کہ اللہ تعالیٰ اس پر رحمت کرے جو اس پانی کو پی کر جائے۔ آپؒ یہ سن کر اس کی طرف گئے اور پانی پی کر آگے بڑھے۔ پھر فرمایا "کیا عجب کہ اللہ تعالیٰ اس سقے کی دعا کو ہی قبول فرمائے۔"

ایک مرتبہ ایک بوڑھا آدمی حضرت معروف کرخیؒ کے ہاں مہمان تھا۔ طرح طرح کی بیماریوں نے اسے چڑچڑا اور بدمزاج بنا دیا تھا۔ درد سے کراہتا رہتا اور واہی تباہی بکتا رہتا تھا۔ اہل محلہ اس کی آہ و زاری اور بے ہودہ گوئی سے تنگ آ چکے تھے۔ لیکن خود حضرت معروف کرخیؒ دن رات اس کی خدمت کرتے رہتے تھے۔ جس دن سے وہ بوڑھا حضرت کے ہاں مہمان ہوا تھا آپؒ نے کسی رات بھی پل بھر کے لیے نیند نہ لی ہوگی۔ اتفاق سے ایک رات ان کو اونگھ آ گئی۔ بوڑھے مہمان نے آواز دی اور آپؒ نہ بولے۔ اس نے آسمان سر پر اٹھا لیا اور آپؒ کو بے شمار گالیاں دے ڈالیں۔ آپ نہایت صبر و تحمل سے اس کی گالیاں سنتے رہے۔ لیکن آپ کی اہلیہ برداشت نہ کر سکیں وہ بولیں اس کمینے اور

احسان فراموش بوڑھے کو آپ یہاں سے دفع کیوں نہیں کرتے۔ دوسروں کے ساتھ نیکی کرنے کا اگر یہی صلہ ہے تو پھر یہ کون سا اچھا کام ہے۔ حضرت معروف کرخیؒ ہنس پڑے اور فرمایا کہ یہ بوڑھا اگر کبر سنی اور بیماری کی وجہ سے بے چین ہے تو ہمیں تو اللہ تعالیٰ نے تندرستی اور خوش حالی عطا فرمائی ہے۔ اس کے شکرانے میں ہمیں چاہیے کہ ضعیفوں اور بیماروں کا بوجھ خوش دلی سے اٹھائیں اور ان کی تلخ نوائی اور ترش روئی کو بھی خندہ پیشانی سے برداشت کریں۔

آپؒ نے فرمایا: ''وہ بنیاد جو کبھی ویران نہ ہو عدل ہے۔ وہ تلخی جس کا انجام شیرینی ہو صبر ہے۔ وہ شیرینی جس کا آخر تلخ ہو شہوت ہے۔ بیماری جو علاج پذیر نہ ہو، الٰہی ہے۔ وہ بلا جس سے لوگوں کو بھاگنا چاہیے، عیش ہے۔ عقل مند وہ ہے کہ جب اس پر کوئی مصیبت نازل ہو تو وہ پہلے روز وہی کرے جو تیسرے روز کرے گا۔

مصائب دنیا کی دوا خلق سے دور رہنا ہے۔ درویشی یہ ہے کہ کسی چیز کی طمع نہ کرے۔ کوئی دے تو منع نہ کرے۔ جب لے لے تو جمع نہ کرے۔

بغیر عمل کیے ہوئے جنت کی آرزو کرنا گناہ ہے۔ سنت ادا کیے بغیر شفاعت کی امید محض غرور اور دھوکا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی فرماں برداری کے بغیر رحمت کا امیدوار ہونا جہالت وحماقت ہے۔

جواں مردی تین چیزوں میں ہے، ایفائے عہد بے غرض تعریف، بے سوال عطا، محبت تعلیم و تربیت سے نہیں بلکہ عطائے حق سے حاصل ہوتی ہے۔

خدا سے پھر وہی قلب و نظر مانگ
نہیں ممکن امیری بے فقیری

ایک دفعہ آپؒ بہت خوش ہو کر کھانا کھا رہے تھے۔ لوگوں نے اس خوشی کا سبب پوچھا۔ آپؒ نے فرمایا:

''میں اللہ تعالیٰ کا مہمان ہوں جو وہ دیتا ہے کھاتا ہوں۔ اس لیے خوش ہوں''

آپؒ نفس سے کہا کرتے تھے مجھے خلاصی دے تا کہ تجھے بھی رہائی حاصل ہو۔ اور فرمایا: ''خدا پر توکل کیا کرو تا کہ نفس تمہیں نقصان نہ پہنچا سکے۔ چیزیں اللہ سے مانگو اور اس بات سے ڈرو کہ اللہ تمہیں دیکھ رہا ہے۔

••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••••

MONTHLY MAGAZINE
Millia
JAMIA MILLIA ISLAMIA
FAISALABAD PAKISTAN
Reg:M # FD-16
MOHALLAH KHALSA COLLEGE FAISALABAD Ph:041-8711569
E-mail: milliafsd@hotmail.com Fax # 041-8724335